VOL-8

جمادی الثانی

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

**Distance Learning Religious Education**





Design By Al-Qaaim Graphics

Printed By Al-Basit Printers 021-6606211 - 4268448


## ہماری مطبوعات

 طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے

 گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے

 مرضِ حُبّ دنیا: علامات اور علاج

 مرضِ تکبّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج

 وصیت نامہ کیسے لکھا جائے

 امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات

 حرام نگاہ

 عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے

 بیٹی اللہ کی رحمت

 گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

 صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ

 اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ

 دوستی

 ثواب وضو

 ترکِ گناہان کے چالیس طریقے

 فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ ............ ۸


A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی

فون: 0306-2087242, 0334-3102169, 6366644

ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب**
**میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی**

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان / بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں

مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے،انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددو معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

## اخلاقیات

سوال : شادی شدہ کی دو رکعت کی نماز کو روایات میں غیر شادی شدہ کی کتنی رکعت نماز سے برتر قرار دیا گیا ہے؟

جواب : ۷۰ رکعت سے برتر۔

سوال : امام موسیٰ کاظمؑ نے نمازِ جعفرطیارؓ پڑھنے کا کیا ثواب بتایا ہے؟

جواب : اگر اس کے گناہ ریت کے ذرّات اور دریا کی موجوں کے جتنے بھی ہوں تو بھی خدا انہیں معاف کردے گا۔

سوال : حضرت علیؑ نے نمازِ فجر کے بعد ۱۱ مرتبہ کس سورہ کو پڑھنے کی تاکید کرتے ہوئے فرمایا کہ اسکے بعد شیطان کتنا بھی زور کیوں نہ لگائے اس سے کوئی گناہ نہ کرواسکے گا؟

جواب : سورۂ توحید۔

سوال : امام جعفرصادقؑ نے کس عمل کو حجرِ اسود کا بوسہ دینے کے برابر قرار دیا ہے؟

جواب : حاجی کی زیارت کرنے اور اس سے مصافحہ کرنا۔

سوال : روایات میں سب سے بُرا علم کسے کہا گیا ہے؟

جواب : جس علم پر عمل نہ ہو۔

سوال : اگر کسی علمی سوال کا جواب ہمیں نہ آتا ہو تو جواب میں یہ کہنا کہ ''مجھے نہیں آتا'' کیا ہے؟

جواب : نصف علم ہے۔



## عقائد

سوال : کیا امیر المومنینؑ کا لقب مولا علیؑ کے علاوہ دیگر اماموں کے لئے استعمال کیا جانا چاہیے؟

جواب : جی نہیں یہ لقب حضرت علیؑ ہی سے مخصوص ہے۔

سوال : قیامت میں ہمارا یہ اصلی جسم اُٹھایا جائے گا یا فقط رُوح؟

جواب : دونوں۔

سوال : غالی کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : جو معصومینؑ کو خدا کے درجے تک لے جاتے ہیں یا کسی امام میں خدا کے حلول کے قائل ہیں۔

سوال : حضرت علیؑ کو اللہ سمجھنا کیسا عمل ہے؟

جواب : ایسا اعتقاد انسان کو کافر بنا دیتا ہے۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ ہر رسول نبی بھی ہوتا ہے جبکہ ہر نبی ضروری نہیں ہے کہ رسول بھی ہو؟

جواب : جی ہاں یہ بات صحیح ہے۔ نبی کسی خاص اُمّت کے لئے ہوتا ہے جبکہ رسول تمام اُمّتوں کے لئے جیسے جنابِ رسولِ خداؐ۔

سوال : کیا امام معصومؑ سے کوئی بھول چوک اور غلطی ہوسکتی ہے؟

جواب : جی نہیں معصومؑ سے کبھی کوئی غلطی اور بھول چوک نہیں ہوتی۔

سوال : وہ کونسا گمراہ فرقہ ہے جو زیارتِ قبور کے لئے جانے کو بدعت قرار دیتا ہے؟

جواب : وہابی۔

۱۔ آلِ محمدؐ کے شہداء کے قبور کی زیارت بہت عظیم فضیلت کی حامل ہے۔ [✓]

۲۔ اپنی حاجات اور دعاؤں کی قبولیت کے لئے اہلِ بیتؑ کا وسیلہ اختیار کرنا شعیّت کے بنیادی عقائد میں سے ہے۔ [✓ ]

## انبیائے کرامؑ

سوال : وہ کونسی عظیم خاتون ہیں جن کا نام قرآن میں ۳۴ بار آیا ہے؟

جواب : حضرت مریمؑ ۔

سوال : حضرت یحییٰؑ کی قبر کہاں ہے؟

جواب : دمشق میں۔

سوال : دنیا کا سب سے پہلا حج کس نے کیا؟

جواب : حضرت آدمؑ نے۔

سوال : سوئی کس پیغمبرؑ کی ایجاد ہے؟

جواب : حضرت ادریسؑ کی۔

سوال : حضرت حوّاؑ کا نام حوّا کس نے رکھا؟

جواب : حضرت آدمؑ نے۔

سوال : اللہ کے ایک نبی حضرت شیثؑ تھے۔شیث کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب : اللہ کا تحفہ۔

سوال : حضرت آدمؑ کی بیماری کے دوران اُن کی اولاد میں سے کس نے سب سے زیادہ اُن کی خدمت کی تھی؟

جواب : حضرت شیثؑ نے۔

سوال : سب سے پہلے کس نبیؑ کی اُمّت پر عذابِ خدا آیا؟

جواب : حضرت نوحؑ ۔



سوال : طوفان کی وجہ سے حضرت نوحؑ کو کتنے عرصے تک کشتی میں رہنا پڑا؟

جواب : ۶ ماہ آٹھ دن۔

سوال : اُس بوڑھی عورت کا کیا نام تھا جس کے تنور سے طوفانِ نوحؑ اُبلنا شروع ہوا تھا؟

جواب : زال۔

## خاندانِ اہلِ بیتؑ

سوال : دعوتِ ذوالعشیرہ پر رسولؐ اللہ نے کن ۳ چیزوں کا اعلان کیا؟

جواب : توحید، رسالت اور مولا علیؑ کی ولایت کا۔

سوال : رسولؐ اللہ کو شبِ ہجرت رخصت کرتے وقت حضرت علیؑ نے کیا عمل کیا تھا؟

جواب : سجدۂ شکر ادا کیا اور اپنا چہرہ خاک پر رکھا۔

سوال : یہ جملہ کس مشہور خطیب کا ہے کہ پوری زندگی ساری رات محرابِ عبادت میں جاگنے والا علیؑ ننگی تلواروں میں بسترِ رسولؐ پر شبِ ہجرت چین کی نیند سو گیا؟

جواب : مولانا اظہر حسین زیدی مرحومؒ۔

سوال : حضرت خدیجہؑ کی وفات کے وقت شہزادی فاطمہ زہراؑ کی عمرِ مبارک کیا تھی؟

جواب : ۵ سال۔

سوال : جب لوگ شہزادی فاطمہؑ کا رشتہ دینے کے لئے رسولؐ کے پاس آتے تھے تو رسولؐ کیا جواب دیتے تھے؟

جواب : فاطمہؑ کا معاملہ اللہ کے ہاتھ میں ہے وہ جہاں چاہے گا اسکی نسبت ٹھرا دے گا۔

سوال : حضرت فاطمہؑ کی شادی مولائے کائناتؑ سے کس سن میں ہوئی ؟

جواب : ۲ھ میں۔

سوال : بتایئے امام حسنؑ وامام حسینؑ نے مولا علیؑ کو باپ کہنا کب سے شروع کیا تھا؟

جواب : وفاتِ پیغمبرؐ کے بعد۔

سوال : امام محمد تقیؑ کی شادی مامون کی کس بیٹی سے ہوئی تھی؟

جواب : اُمّ الفضل سے۔

سوال : زینب صغریٰؑ کس عظیمؑ خاتون کو کہا جاتا ہے؟

جواب : بی بی اُمّ کلثومؑ کو۔

سوال : حضرت اُمّ البنینؑ کے بیٹوں میں سب سے بڑے بیٹے کا کیا نام تھا؟

جواب : حضرت عباس علمدارؑ۔

## شہزادی فاطمۃالزّہراؑ

سوال : حضرت فاطمہؑ کی ولادت کب ہوئی ؟

جواب : ۲۰ جمادی الثّانی۔

سوال : جناب فاطمہؑ کتنے اماموں کی ماں کہلاتی ہیں؟

جواب : گیارہ آئمّہؑ کی۔

سوال : جناب فاطمہؑ کی دادی کا کیا نام تھا؟

جواب : حضرت آمنہؑ۔



سوال : جناب فاطمہؑ کی ولادت کے وقت کون کون سی خواتین جناب خدیجہؑ کی مدد کرنے آئیں؟

جواب : جناب سارہ (زوجہ حضرت ابراہیم خلیلؑ)، جناب آسیہؑ، جناب مریمؑ بنت عمران، حضرت موسیٰؑ کی بہن کلثوم۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ خدا کے ہاں جناب فاطمہؑ کے نو نام ہیں، نام تحریر کریں؟

جواب : فاطمہ ، صدّیقہ ، مبارکہ ، طاہرہ ، ذکیہ ، راضیہ ، مرضیہ ، محدّثہ ، زہرا۔

سوال : جناب فاطمہؑ کی شان میں قرآن کی کون سی سورہ نازل ہوئی ؟

جواب : سورۂ کوثر۔

سوال : کوثر کے معنی کیا ہے؟

جواب : جنت کی ایک نہر کا نام ہے۔

سوال : جناب فاطمہؑ کے وہ کون سے بیٹے تھے جو دنیا میں آنے سے پہلے ہی شہید ہوگئے تھے؟

جواب : حضرت محسنؑ ۔

سوال : جناب فاطمہؑ کی شہادت کب ہوئی؟

جواب : ۳ جمادی الثّانی یا ۱۴ جمادی الاوّل۔

سوال : جناب فاطمہؑ نے انتقال سے پہلے حضرت علیؑ سے کیا وصیّت کی؟

جواب : میرے جنازے کو تابوت میں لے جائیں، جن لوگوں نے مجھ پر ظلم کیا اور جن لوگوں نے میرے حقوق پامال کئے ہیں، وہ میرے جنازے میں نہ آئیں، میری نمازِ جنازہ نہ پڑھیں اور ان کے پیروکار بھی شامل نہ ہوں، جب لوگ رات کو محوِ خواب ہوں تو مجھے دفن کریں۔

سوال : جناب فاطمہؑ کی وفات کے وقت اُن کے گھر میں کون کون لوگ موجود تھے؟

جواب : جنابِ امّ سلمیٰؑ ، جنابِ امّ ایمنؑ ، جناب فضّہؑ، جناب زینبؑ اور جناب امّ کلثومؑ۔

سوال : جناب فاطمہؑ کے جنازے میں کن کن اصحاب نے شرکت کی تھی؟

جواب : حضرت عباسؓ ، حضرت سلمان فارسیؓ ، حضرت مقدادؓ ، حضرت ابوذر غفاریؓ اور حضرت حذیفہؓ

سوال : جناب فاطمہؑ اعلانِ رسالت کے کتنے سال بعد پیدا ہوئیں؟

جواب : پانچ سال بعد۔

سوال : جناب فاطمہؑ کی ولادت سے پہلے رسولؐ خدا کی کون کون سی اولادیں ہوئیں؟

جواب : طاہر، طیّب ، قاسم ، عبداللہ۔

سوال : رسولؐ خدا کی نسل کس سے چلی۔

جواب : جناب فاطمہؑ سے۔



سوال : جناب فاطمہؑ سے محبت کن مقامات پر کام آئے گی؟

جواب : موت ، قبر ، میزان ، محشر ، صراط ، حساب وکتاب۔

سوال : جناب فاطمہؑ کی کنیت کیا تھی؟

جواب : اُمّ الآئمہؑ، اُمّ ابیھاؑ ۔

## امامِ زمانہؑ

سوال : غیبتِ صغریٰ کی کل مدّت کتنی تھی؟

جواب : تقریباً ۷۰ سال یا ۷۵ سال۔

سوال : غیبتِ صغریٰ میں امام زمانہؑ کے ۴ خاص نائبین کو کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : نوّابِ اربعہ۔

سوال : امام زمانہؑ کے سب سے پہلے خاص نائب کا کیا نام تھا؟

جواب : عثمان ابن سعیدؒ۔

سوال : امام زمانہؑ کے چوتھے خاص نائب کا کیا نام تھا؟

جواب : علی ابن محمد سمریؒ ۔

سوال : امام صادقؑ نے کونسی دعا کے لئے فرمایا ہے کہ اسے ۴۰ روز تک پڑھنے والا امام زمانہؑ کے ساتھیوں میں سے ہوگا اور اگر ان کے ظہور سے پہلے مرجائے گا تو خدا اسے قبر سے اُٹھائے گا اور اس کے ہر کلمہ کے بدلے میں ۱۰۰۰ نیکیاں ملتی ہیں اور ۱۰۰۰ برائیاں محو ہو جاتی ہیں؟

جواب : دعائے عہد۔

سوال : امام زمانہؑ کے علاوہ کوئی اور مثالیں ہیں جن کی عمریں اتنی طویل ہوں؟

جواب : جی ہاں اس وقت حضرت عیسیٰؑ کی عمر تقریباً ۲۰۰۰ سال ہے اور حضرت خضرؑ کی عمر مبارک تقریباً ۳۰۰۰ سال ہے۔

سوال : مہدی کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب : ہدایت یافتہ۔

سوال : اہل سنّت کی کم از کم ۳ ایسی کتابوں کے نام بتائیں، جن میں امام مہدیؑ کے متعلق احادیث درج ہوں؟

جواب : سننِ ترمذی ، سننِ ابی داؤد ، مسند احمد ابن حنبل۔

سوال : اہل سنّت کی کم از کم ایک کتاب کا نام بتایئے جس میں رسولؐ کی یہ حدیث ہو کہ مہدیؑ ہم اہل بیتؑ میں سے ہوگا؟

جواب : سننِ ابن ماجہ۔

سوال : کم از کم ۲ ایسی شخصیتوں کی مثالیں دیں جو آج بھی غائب ہیں؟

جواب : حضرت عیسیٰؑ ، حضرت خضرؑ ۔

## اصحابِ رسولؐ

سوال : بتایئے شعبِ ابی طالبؑ میں غلّہ ختم ہونے کے بعد بنو ہاشم کیا کھاتے تھے؟

جواب : درختوں کے پتّے۔

سوال : وہ کونسی عظیم شخصیت تھی جو رسولؐ کو بچانے کے لئے اپنے کسی بیٹے کو رسولؐ کی جگہ سُلا دیتی تھی؟

جواب : حضرت ابوطالبؑ۔



سوال : یہ جملہ کس نے کہا تھا کہ یا رسولؐ اللہ کیا میرے سونے سے آپکی جان بچ جائے گی؟

جواب : شبِ ہجرت رسولؐ اللہ کے بستر پر سونے کے لئے مولا علیؑ نے یہ جملہ ارشاد فرمایا تھا۔

سوال : رسولؐ اللہ نے حضرت ابوایوب انصاریؓ کے گھر کتنے عرصہ قیام فرمایا؟

جواب : ۷ ماہ تک۔

سوال : حضرت عمر کے دورِ حکومت میں حضرت بلال حبشیؓ کون سے ملک چلے گئے تھے؟

جواب : شام۔

سوال : حضرت بلال حبشیؓ کہاں دفن ہیں؟

جواب : دمشق میں۔

سوال : کس صحابی نے رسولؐ اللہ کی خواہش پر عبرانی زبان سیکھی؟

جواب : حضرت زید بن ثابتؓ۔

سوال : وہ کونسے پہلے صحابی تھے جنہوں نے مکّہ میں علی الا علان کفّار کو قرآن پڑھ کر سنایا؟

جواب : حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ۔

سوال : مسیح الاسلام کس صحابی کا لقب ہے؟

جواب : حضرت ابوذر غفاریؓ۔

سوال : یہ جملہ کس عظیم شخصیت کا ہے کہ ” معاذؓ بن جبل، جیسا شخص پیدا کرنے سے عورتیں قاصر ہیں؟

جواب : حضرت علیؑ۔

# قرآن مجید

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جو ایک شہر کے نام پر ہے؟

جواب : سورۂ رُوم۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جسے قرآن کا دل اور قرآن کا پھول کہا جاتا ہے؟

جواب : سورۂ یٰسین۔

سوال : وہ کونسے دو سورہ ہیں جنہیں نمازِ جمعہ میں پڑھنے کی تاکید ہے؟

جواب : سورۂ جمعہ اور سورۂ منافقون۔

سوال : یہ مشہور آیت " اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ " کس سورہ میں ہے ؟

جواب : سورۂ بقرہ آیت نمبر ۱۵۶۔

سوال : آیت استرجاء کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : " اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ " کو۔

سوال : فضول خرچی سے بچنے کا حکم کس سورہ میں آیا ہے؟

جواب : سورۂ اعراف کی آیت ۳۱ میں " وَّ کُلُوْا وَا شْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا " کھاؤ پیو اور فضول خرچی نہ کرو۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس کے معنیٰ عورت کے ہیں؟

جواب : سورۂ نساء۔

سوال : قرآن کا سب سے آخری حرف کونسا ہے؟

جواب : س۔

سوال : "تفسیر نور الثّقلین" کس نے تحریر فرمائی ہے؟

جواب : شیخ عبد العلی بن جمعہؒ۔



سوال : وہ کونسے امام معصومؑ تھے جو اپنی بہترین آواز میں تلاوتِ قرآن کے لئے سب سے زیادہ مشہور ہیں؟

جواب : امام زین العابدینؑ۔

## تاریخ

سوال : تمام انسانوں کا دوسرا باپ کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت نوحؑ کو کیونکہ طوفانِ نوحؑ میں کشتی میں سوار افراد کے علاوہ ساری دنیا غرق ہوگئی تھی۔

سوال : حضرت نوحؑ کی قوم کے علاوہ اور کون کون سی قوموں پر عذاب آیا، کم از کم ۴ بیان کریں؟

جواب : قومِ عاد ، قومِ ثمود ، قومِ لوط ، اصحاب مدین۔

سوال : واقعہ کربلا کے وقت امام زین العابدینؑ کی عمر مبارک کیا تھی؟

جواب : ۲۲ سال ۷ ماہ۔

سوال : حضرت جعفر طیّارؑ کو طیّار کیوں کہا جاتا ہے؟

جواب : کیونکہ خدا نے انہیں جنّت میں دو پر عطا کئے ہیں جن سے وہ جنّت میں پرواز کرتے ہیں۔

سوال : علماء نے رسولِ خداؐ کے معجزات کی کتنی تعداد بیان کی ہے؟

جواب : تقریباً ۴۴۴۰۔

سوال : جنّت میں وہ کون عظیم خاتون ہوں گی جنھیں حضرت فاطمہؑ کی خصوصی ہم نشینی کا شرف حاصل ہوگا؟

جواب : حضرت آسیہؑ۔

سوال : رسولؐ خدا حضرت فاطمہؑ کے قریب آنے پر کس چیز کی خوشبو محسوس کرتے تھے؟

جواب : جنّت کے درخت طوبیٰ کی۔

## تقلید کے مسائل

۱۔ احتیاط کے مطابق عمل کرنے والا بھی تقلید کرسکتا ہے۔ [✓]

۲۔ مجتہد بھی احتیاط کے مطابق عمل کرسکتا ہے۔ [✓]

۳۔ ایک عام شخص بغیر تقلید کے تمام اعمال صحیح انجام نہیں دے سکتا۔ [✓]

۴۔ امام معصومؑ کی اطاعت کی جاتی ہے، تقلید نہیں۔ [✓]

۵۔ اجتہاد و تقلید کے انکار کرنے والے اخباری کہلاتے ہیں۔ [✓]

۶۔ تقلید کے سلسلے میں قابل اعتماد فقہاء کی تحقیق پر بھروسہ کیا جاسکتا ہے۔ [✓]

۷۔ مجتہد کے انتقال کے ساتھ ہی اس کا فتویٰ بھی فوت ہوجاتا ہے اور فوراً زندہ مجتہد کی تقلید میں آنا ضروری ہے۔ [✓]

۸۔ جس کی تقلید کی جاتی ہے اُسے ''مقلَّد'' کہتے ہیں اور جو تقلید کرتا ہے وہ ''مقلِّد'' کہلاتا ہے۔ [✓]

۹۔ جس مجتہد کی عدالت مشکوک ہو اسکی تقلید کی جاسکتی ہے۔ [✗]

۱۰۔ اگر کوئی مجتہد نہ ہو مگر بہترین مفسّر قرآن ہو تو اسکی تقلید بھی کی جاسکتی ہے۔ [✗]

## نجاسات و مطہرات

سوال : کافرِ اصلی کسے کہتے ہیں؟

جواب : وہ کافر جن کے آباء واجداد، والدین بھی کافر رہے ہوں۔



سوال : آقائے سیستانیؒ و آقائے خامنہ ایؒ کے فتویٰ میں عیسائیوں اور یہودیوں کے ہاتھ سے پکی حلال غذا کا کھانا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : اگر یہودیوں کا یہ اعتقاد ہو کہ حضرت عزیرؑ اور حضرت عیسیٰؑ اللہ کے بیٹے ہیں تو کیا اس صورت میں بھی وہ آقائے سیستانیؒ اور آقائے خامنہ ایؒ کے فتویٰ میں پاک شمار ہونگے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کوئی عیسائی کوئی تحفہ دے تو اسے قبول کرنا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : اگر کسی ہندو یا سکھ نائی سے بال کٹوائے جائیں تو کیا یہ صحیح ہے؟

جواب : جائز ہے البتہ اگر اسکے ہاتھوں یا ہمارے سر پر کوئی تری تھی تو نماز کے لئے اسے پاک کرنا ہوگا۔

سوال : اگر کوئی ہندو کسی آفس میں چائے بنا کر ہمیں دے تو کیا پی سکتے ہیں؟

جواب : اگر یہ معلوم نہ ہو کہ اسکا گیلا ہاتھ کپ کے اندر لگا ہے یا نہیں تو پی سکتے ہیں۔

سوال : اگر کوئی غیر شیعہ مسلمان، جانور ذبح کرے اور ہمیں شک ہو کہ پتا نہیں اس نے جانور صحیح ذبح کیا تھا یا نہیں تو اس گوشت کے استعمال کا کیا مسئلہ ہے؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : شرعی طور پر ذبح کے بعد کچھ خون عموماً جانور کے جسم سے نکل جاتا ہے اور کچھ اندر رہ جاتا ہے تو جو اندر رہ جاتا ہے کیا وہ پاک ہے یا نجس؟

جواب : وہ پاک ہے۔

سوال : آیت اللہ سیستانیؒ کے فتویٰ میں جس جانور کو شرعی طریقے سے ذبح نہ کیا گیا ہو اسکی کھال استعمال کرنے کا کیا حکم ہے؟

جواب : اسکی کھال نجس ہے۔

## وضو و غسل و تیمّم

سوال : اگر کوئی نقصان نہ ہو اور زخم پر بندھی پٹّی کو کھول کر بھی وضو ہو سکتا ہو تو کیا کیا جائے؟

جواب : پٹّی کھول کر عام طریقے سے وضو کرنا چاہیے۔

سوال : اگر شک ہو کہ میری شرعی ذمّہ داری تیمّم ہے یا وضوٗ جبیرہ تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : دونوں انجام دینے چاہئیں۔

سوال : وضو کرتے وقت اگر شک ہو کہ کوئی چیز ہاتھ پر چپکی ہوئی ہے تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : تحقیق کر کے اس کو وہاں سے ہٹائیں اور پھر وضو کریں۔

سوال : اگر وضو کے بعد اُس کے ٹوٹنے کا شک ہو تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : یہ سمجھنا چاہیے کہ میرا وضو ابھی باقی ہے۔

سوال : اگر نماز سے پہلے یہ شک ہو کہ معلوم نہیں میں نے وضو کیا تھا یا نہیں تو کیا ذمّہ داری ہے؟

جواب : وضو کرنا ضروری ہے۔

سوال : اگر نماز کے درمیان میں شک ہو کہ شائد میں نے وضو غلط کیا ہے تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : شک پر توجّہ نہ دے اور نماز جاری رکھیں۔



سوال : سچّی اور جھوٹی قسموں کے بُرے اثرات کو ختم کرنے کے لئے کس وضو کی تاکید ہے؟

جواب : نمازِ عشاء کے لئے تجدید وضو ایسی قسموں کے بُرے اثرات ختم کر دیتا ہے۔

سوال : تالاب میں ڈُبکی لگا کر جو غسل کیا جاتا ہے اُسے کیا کہا جاتا ہے؟

جواب : غسلِ ارتماسی۔

سوال : کیا کئی غسلوں کی نیت کر کے ایک غسل انجام دیا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر واجب غسل ادا کرنے کا وقت نہ ہو اور نماز قضا ہونے والی ہو تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : تیمّم کر کے فوراً نماز پڑھنی چاہیے۔

## نماز

سوال : نمازِ عشاء کس وقت میں پڑھی جا سکتی ہے؟

جواب : اگر کوئی مجبوری نہ ہو تو آدھی رات تک پڑھی جا سکتی ہے اور مجبوری میں نمازِ فجر سے پہلے پہلے پڑھی جا سکتی ہے۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ نمازِ عشاء ہمیشہ رات بارہ بجے تک پڑھی جا سکتی ہے؟

جواب : جی نہیں یہ صحیح نہیں ہے بعض علماء کے نزدیک سال کی بعض تاریخوں میں رات ساڑھے گیارہ بجے کے بعد نمازِ عشاء قضا ہو جاتی ہے۔

سوال : کیا اذان، نماز کا وقت آنے سے پہلے دی جا سکتی ہے؟

جواب : جی نہیں وہ کافی نہ ہوگی اور وقت آنے کے بعد دوبارہ کہی جائے گی۔

سوال : نماز سے پہلے اذان واقامت کیا ایک عام سا مستحب ہے؟

جواب : جی نہیں یہ بہت تاکیدی مستحب ہے یعنی سنّتِ مؤکّدہ ہے۔

سوال : بغیر مجبوری کے زیادہ تر نمازِ فجر قضا کر دینا کیسا عمل ہے؟

جواب : نماز کا ترک کرنا گناہِ کبیرہ میں سے ہے۔

سوال : بے نمازی کے گھر کھانے پینے کا کیا حکم ہے؟

جواب : جائز ہے البتہ انہیں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کیا جائے۔

سوال : اگر کھڑے ہوتے وقت یاد آئے تشہد نہیں پڑھا تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : دوبارہ بیٹھ جائیں اور تشہد پڑھیں۔

سوال : تشہد میں ” عَلِيٌّ وَلِيُّ اللّٰه “ کا اضافہ کرنا کیسا ہے؟

جواب : جیسی نماز اللہ، اُس کے رسولؐ اور آئمہؑ نے پڑھی اور اسکی تعلیم فرمائی ویسی ہی نماز ہمیں پڑھنی ہے، خود سے کسی عقیدے کا نماز یا تشہد میں اضافہ کرنا جائز نہیں۔

سوال : کیا نماز میں قنوت جان بوجھ کر بھی چھوڑ سکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا تشہد بھول جانے سے نماز باطل ہو جاتی ہے؟

جواب : نماز باطل نہیں ہوتی البتہ بعض علماء کے نزدیک قضا اور سجدۂ سہو ضروری ہے۔

## روزہ

سوال : اگر کوئی شخص ماہِ رمضان میں ظہر سے پہلے اپنے وطن پہنچ جائے اور اس نے دورانِ سفر کوئی روزہ توڑنے والا کام نہ کیا ہو تو کیا اُسے اُس دن کا روزہ رکھنا ہوگا؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : کیا سفر میں مستحب روزہ رکھا جا سکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔ (سوائے حاجت کے تین روزے مدینہ میں)

سوال : ماہِ رمضان میں روزہ نہ رکھنے کی نیت سے سفر کرنا کیسا ہے؟

جواب : جائز ہے البتہ مکروہ ہے۔

سوال : فرض کریں کراچی میں شروع سے مقیم لڑکی شادی ہو کے لاہور چلی جائے اب وہ اپنے والدین سے ملنے کے لئے مثلاً۳ دن کے لئے جب کراچی آئے تو کیا اُس کی نماز و روزہ قصر ہوگا؟

جواب : جی نہیں کیونکہ کراچی بھی اس کا وطن ہے اگر اس نے کراچی کے وطن ہونے سے خارج ہونے کی نیت نہ کی ہو۔

سوال : اگر کوئی روزہ رکھے اور نماز نہ پڑھے تو کیا وہ روزہ باطل ہوگا؟

جواب : روزہ صحیح ہوگا البتہ نماز نہ پڑھنے کا گناہ ملے گا۔

## حج

سوال : بڑے شیطان کو کنکر مارنے کے عمل کو فقہ میں کیا کہتے ہیں؟

جواب : رمی ٔ جمرۂ عُقبیٰ۔

سوال : زندہ رشتہ داروں کی طرف سے بھی مستحب حج کیا جا سکتا ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر عورت پر حج واجب ہو جائے تو کیا شوہر کو اسے منع کرنے کا حق نہیں ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : اگر کوئی مریض اپنی صحت یابی سے مایوس ہو اور اس پر حج واجب ہو تو وہ کیا کرے؟

جواب : وہ کسی کو نائب بنا کر حج کے لئے بھیجے۔

سوال : آقائے سیستانیؒ کے نزدیک اگر کسی کو نائب بنا کر حج کے لئے بھیجا جائے تو کون اس کے لئے زیادہ بہتر ہے جس نے خود پہلے کبھی حج نہ کیا ہو یا جو پہلے حج کر چکا ہو اور تجربہ یافتہ ہو؟

جواب : بعض صورتوں میں بہتر ہے کہ اُسے بھیجا جائے جس نے پہلے کبھی حج نہ کیا ہو۔

سوال : کیا کسی مرد کی طرف سے عورت کو نائب بنا کر بھیجنا جائز ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا حج کے کفّارے کے جانور سے عام رشتہ داروں کی دعوت کی جاسکتی ہے؟

جواب : جی نہیں یہ فقط غریب اور مستحق افراد کا حق ہے۔

سوال : کیا مدینہ میں حاجت کے تین روزے وہ بھی رکھ سکتا ہے جس پر نذر کے روزے واجب ہوں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ آیت اللہ سیستانیؒ کے نزدیک مدینہ میں حاجت کے تین روزے احتیاطِ واجب کی بناء پر بدھ، جمعرات اور جمعہ ہی کے دن رکھے جائیں؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : کیا حج میں شیطانوں کو کنکر ایک ایک کر کے مارنا ضروری ہے، اگر تمام کنکر ایک ساتھ ہی مار دیئے جائیں تو کیا کافی ہے؟

جواب : جی نہیں ایک ایک کر کے مارنا ضروری ہے۔

## خمس و زکوٰۃ

سوال : عورت کے ملنے والے مہر پر خمس کس طرح ادا کیا جاتا ہے؟

جواب : مہر کی رقم پر خمس واجب نہیں ہوتا۔

سوال : جس شے پر خمس واجب ہو اُس کا استعمال کرنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : اگر کوئی آکر ہم سے سہمِ سادات مانگے جبکہ ہمیں اسکے سیّد ہونے کی تحقیق نہ ہو تو اُسے خمس دینا کیسا ہے؟

جواب : جائز نہیں ہے۔

سوال : اگر کسی عورت نے اپنی شان سے زائد زیورات خریدے ہوں اور ایک سال سے زائد گزر گیا ہو تو کیا کرنا چاہیے؟

جواب : شان سے زائد زیورات کا خمس ادا کرنا ہوگا۔

سوال : وہ پیسے جو جائز اخراجات میں خرچ ہو گئے ہوں، کیا ان پر خمس ادا کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں ان پیسوں پر خمس نہیں ہے۔

سوال : یقینی اسراف میں خرچ کئے گئے پیسوں پر کیا خمس ادا کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : آقائے خامنہ ایؒ اور امام خمینیؒ کے فتویٰ میں تحفہ پر خمس کا کیا مسئلہ ہے؟

جواب : ان مراجع کے فتاویٰ میں تحفہ پر خمس واجب نہیں ہوتا۔

سوال : مساجد میں فطرہ جمع کرنے کے بعد فطرہ کی تقسیم کے اخراجات کیا منتظمین مسجد خود فطرہ ہی سے لے سکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کسی کے پاس ۴۰ سے کم بکریاں ہوں تو کیا اس پر زکوٰۃ واجب ہے؟

جواب : ۴۰ بکریوں پر چند شرائط کے ساتھ زکوٰۃ واجب ہوتی ہے اگر بکریاں ۴۰ سے کم ہوں تو واجب نہیں ہے۔

سوال : جس مال پر خمس ادا کیا جا چکا ہو اگر وہ اگلے سال بھی بچا رہے تو کیا اس پر دوبارہ خمس دینا ہوگا؟

جواب : جی نہیں۔ اس مال پر بار بار خمس واجب نہیں ہوتا البتہ اگر اسے کاروبار میں لگا دیا جائے اور اس سے منافع ہو تو اس منافع کا سال کے بعد خمس ادا کرنا ہوگا۔

## متفرّق فقہی مسائل

سوال : قبر امام حسینؑ کی مٹی (خاکِ شفا) کو کھانا کیسا ہے؟

جواب : شفا کے لئے انتہائی کم مقدار کو پانی میں گھول کر شفا کی نیت سے کھانا جائز ہے۔

سوال : اگر کسی چیز کا کھانا انسان کے لئے سخت نقصان دہ ہو تو اسکا استعمال کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : کیا قسم یا نذر کا صیغہ عربی میں پڑھنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں کسی بھی زبان میں ادا کیا جا سکتا ہے۔



سوال : اگر کوئی کسی کام کو کرنے کی قسم کھائے اور پھر قسم توڑ دے تو اس کا کیا کفّارہ ہے؟

جواب : ایک غلام آزاد کرے یا ۱۰ غریبوں کو کھانا کھلائے یا ۱۰ مسکینوں کو لباس پہنائے۔

سوال : اگر کوئی شخص ان سب میں سے کوئی کفّارہ ادا نہ کر سکے تو کیا کیا جائے؟

جواب : پھر ۳ دن پے در پے روزے رکھے۔

سوال : اگر کوئی قسم دل ہی دل میں کھائے، زبان سے صیغہ نہ پڑھے تو کیا قسم کا پورا کرنا ضروری ہے؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : غصبی چیز کا خریدنا کیسا ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : امتحانات میں نقل کرنا آقائے سیستانی کے فتویٰ میں کیسا عمل ہے؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : کسی جانور کو اس طرح ذبح کیا جبکہ دوسرا جانور اُسے دیکھ رہا ہو، کیسا عمل ہے؟

جواب : مکروہ ہے۔

سوال : کیا آقائے سیستانیؒ کے نزدیک اسٹیل کی چھری سے جانور کو ذبح کیا جا سکتا ہے؟

جواب : احتیاطِ واجب کی بناء پر چھری لوہے کی ہو، اسٹیل کی نہ ہو۔

# معلوماتِ عامّہ

سوال : بائیں ہاتھ میں انگوٹھی پہننے کا رواج سب سے پہلے کس نے ڈالا؟

جواب : معاویہ نے۔

سوال : دسترخوان پر بچے ہوئے ٹکڑے کھانے سے شفا ملتی ہے، یہ قول کس کا ہے؟

جواب : مولا علیؑ کا۔

سوال : کم از کم ۳ ایسے ممالک کا نام بتایئے جہاں مسلمان بالکل نہ ہونے کے برابر ہیں؟

جواب : چلّی ، گوئٹے مالا ، شمالی کوریا۔

سوال : عراقی کرنسی کا کیا نام ہے؟

جواب : دینار۔

سوال : لبنان کی کرنسی کا کیا نام ہے؟

جواب : لیرا۔

سوال : مصر کی کرنسی کا نام کیا ہے؟

جواب : مصری پاؤنڈ۔

سوال : مشہور اسلامی تنظیم، اخوان المسلمین کے بانی کون تھے؟

جواب : حسن البنّاء شہیدؒ۔

سوال : حضرت اسماعیلؑ کے سسرالی قبیلہ کا کیا نام تھا؟

جواب : بنو جُرھم۔



# اسلامی کتابیں

سوال : Match کریں؟

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ وسائل الشیعہ | ۵ | ۱۔ شیخ طوسیؒ |
| ۲۔ الارشاد | ۴ | ۲۔ امام بخاری |
| ۳۔ تہذیب الاحکام | ۱ | ۳۔ شیخ صدوقؒ |
| ۴۔ التوحید | ۳ | ۴۔ شیخ مفیدؒ |
| ۵۔ صحیح بخاری | ۲ | ۵۔ شیخ حُرّ عاملیؒ |

# مقدّس مقامات

سوال : مسجد نبوی میں موجود تاریخی اہمیت کے حامل ستونوں میں سے کم از کم ۴ کے نام بتایئے؟

جواب : ستونِ توبہ ، ستونِ تہجّد ، ستونِ وفود ، ستونِ حرس۔

سوال : ریاض الجنّۃ ( جنّت کے باغوں میں سے ایک باغ ) کس مقدّس جگہ کو کہا جاتا ہے؟

جواب : قبر رسولؐ اور منبر رسولؐ کی درمیانی جگہ کو۔

سوال : وہابیوں نے کس اسلامی تاریخ کو جنّت البقیع کے مزارات کو گرایا؟

جواب : ۸ شوّال کو۔

سوال : مسجد قبا میں دو رکعت نماز پڑھنے کا کیا ثواب رسولؐ خدا نے بیان فرمایا ہے؟

جواب : ایک عمرہ ادا کرنے کے برابر۔

## احادیث کے جملے مکمل کریں

۱۔ لوگوں کے ساتھ دشمنی رکھنا ___جاہلوں کی___ کی خصلت ہے۔

۲۔ جو آدمی ___علمِ دین___ کو سمجھتا ہے، وہ بہت کچھ حاصل کر لیتا ہے۔

۳۔ سب سے زیادہ اچھا ادب وہ ہے جو تمہیں ___حرام___ باتوں سے باز رکھے۔

۴۔ تقدیر پر راضی رہنے سے ___غم___ دور ہوتے ہیں۔

۵۔ سب سے زیادہ مالدار وہ ہے جو اللہ کی ___تقسیم___ پر راضی ہو۔

۶۔ جس میں ___ادب___ نہیں ہوتا اُس کی خاندانی شرافت پر دھبّہ لگ جاتا ہے۔

۷۔ مردوں کا زیور ___ادب___ ہے۔

۸۔ موت سے ڈرنے کے لئے ___بڑھاپا___ کافی ہے۔

۹۔ موت کے ہانکنے کی تکلیف سے پہلے اللہ کے حکم کے ___تابعدار___ بن جاؤ۔

۱۰۔ بہت سے بدبخت ایسے ہیں کہ ان کی موت ان کے سر آ پہنچی اور وہ ___روزی___ کی تلاش میں مارے مارے پھرتے ہیں۔

۱۱۔ مومن کے لئے ___موت___ سے بہتر کوئی چیز باعث راحت نہیں۔

۱۲۔ جو شخص کل کو اپنی موت کا دن سمجھتا ہے تو موت کے آنے سے اس کو ہرگز کوئی ___تکلیف___ محسوس نہیں ہوتی۔

۱۳۔ نعمت کا شکر بجالاؤ تاکہ ___نعمت___ میں ترقّی ہو۔

۱۴۔ خدا کی نعمت کا شکر یہ اس طرح ادا کرو کہ جو انسان تمھارے ساتھ بُرا کرے



اُس کا ___قصور___ معاف کردو۔

۱۵۔ شُکر کی زیادتی اور صلۂ رحمی انسان کی ___عمر___ کو بڑھا دیتی ہے۔

سوال : Match کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ مومن کا شکر | ۲ | ۱۔ وہ اس کے زوال کی سزا پاتا ہے |
| ۲۔ منافق کا شکر | ۳ | ۲۔ اسکے عمل سے ظاہر ہوتا ہے |
| ۳۔ نعمت کا شکر | ۵ | ۳۔ فقط اسکی زبان سے ظاہر ہوتا ہے |
| ۴۔ جو نعمت کا شکر ادا نہیں کرتا | ۱ | ۴۔ کہ وہ نعمت دوسروں کو دے ڈالو |
| ۵۔ سب سے زیادہ اچھا شکر یہ ہے | ۴ | ۵۔ عذابِ الٰہی سے بچاتا ہے |

## بتائیے یہ کونسا عمل ہے ؟

۱۔ اس کو ادا کرنے سے عمر بڑھ جاتی ہے۔

۲۔ قیامت کے دن یہ سر پر بادل کی طرح سایہ فگن ہوگا۔

۳۔ یہ ایک محفوظ خزانہ ہے جو قیامت میں کام آئے گا۔

۴۔ اس کو ادا کرنے سے رحمتِ الٰہی نازل ہوتی ہے۔

۵۔ قیامت کے دن اس کا ثواب پہاڑ کی طرح وزنی ہوگا۔

۶۔ اسکی ادائیگی سے بلائیں دور ہوتی ہیں۔

۷۔ یہ جس کو دیا جائے اس سے پہلے اللہ کے ہاتھ میں پہنچ جاتا ہے۔

۸۔ اس کو کسی کو دینے کے بعد امام زین العابدینؑ اپنے ہاتھوں کو چومتے تھے۔

سوال : بتائیے یہ کونسا عمل ہے؟

جواب : راہِ خدا میں **صدقہ** دینا ۔

سوال : ہر چیز کے لئے ایک آفت ہے، بتایئے روایت میں مندرجہ ذیل کی آفت کسے قرار دیا گیا ہے؟

جواب : ا۔ ایمان کی آفت ـــــ شرک ـــــ ہے۔

۲۔ تقویٰ کی آفت ـــــ قناعت کا کم ہونا ـــــ ہے۔

۳۔ علم کی آفت ـــــ عمل ترک کرنا ـــــ ہے۔

۴۔ کلام کی آفت ـــــ جھوٹ ـــــ ہے۔

۵۔ عام لوگوں کے لئے آفت ـــــ بدکار عالم ـــــ ہے۔

۶۔ یقین کی آفت ـــــ شک ـــــ ہے۔

۷۔ نعمتوں کی آفت ـــــ ناشکری ـــــ ہے۔

## ☆ بتائیے میں کونسا نیک عمل ہوں ؟

۱۔ مجھے انجام دینے والے کا نامۂ اعمال دائیں ہاتھ میں دیا جائے گا۔

۲۔ مجھے انجام دینے والے پلِ صراط نہایت آسانی سے عبور کرلیں گے۔

۳۔ مجھے انجام دینے والا جنّت میں جس دروازے سے چاہے گا داخل ہوجائے گا۔

۴۔ مجھے انجام دینے والے اور جہنّم کی آگ کے درمیان ایک پردہ حائل ہوجائے گا۔

۵۔ مجھے انجام دینے والوں کی نیکیوں کا پلڑا انتہائی وزنی ہوجائے گا۔

۶۔ میں اپنے انجام دینے والوں کے سر پر ایک تاج کی طرح ظاہر ہوں گی۔

۷۔ مجھے انجام نہ دینے والا جھوٹ بولنے کی وجہ سے مجھے انجام نہیں دے سکتا۔

۸۔ بہت زیادہ کھانے والے، بہت زیادہ سونے والے اور مغرور لوگ مجھے انجام نہیں دے سکتے۔

سوال : بتایئے میں کون ہوں؟

جواب : **نمازِ شب**



## ☆ گناہوں کے عذاب پہچانئے

حضرت علیؑ فرماتے ہیں کہ ایک دن میں حضرت فاطمہؑ کے ساتھ رسول اللہؐ کی خدمت میں گیا۔ دیکھا رسولؐ رو رہے ہیں، پریشان ہیں اور فرمایا اے علیؑ! جس رات میں معراج پر گیا وہاں میں نے اپنی اُمّت کی بعض عورتوں کو دیکھا کہ اپنے بالوں کے ساتھ آگ میں لٹکائی گئی ہیں اور ان کے سر کا مغز اُبل رہا تھا اور اسکی وجہ یہ تھی

کہ وہ عورت اپنے سر کے بالوں کو دنیا میں نامحرموں سے نہیں چھپاتی تھی۔

ایک اور عورت کو میں نے دیکھا کہ اپنے جسم سے گوشت نوچ نوچ کر کھا رہی تھی اور آگ میں جل رہی تھی اور اسکی وجہ یہ تھی

کہ وہ خود کو زینت دینے کے بعد نامحرموں کی نگاہوں سے محفوظ نہیں رکھتی تھی۔

ایک عورت کو میں نے دیکھا کہ جس کا سر سؤر کی طرح اور جسم گدھے کی طرح تھا اور اسکی وجہ یہ تھی

کہ وہ عورت چغل خوری کیا کرتی تھی۔

ایک عورت کو میں نے دیکھا کہ جس کے منہ، ناک اور آنکھوں سے آگ نکل رہی تھی اور وہ اپنی آنتیں کھا رہی تھی اور اسکی وجہ یہ تھی

وہ عورت گانا گانے والی تھی۔

اور ایک عورت کو میں نے دیکھا وہ اپنی زبان سے لٹکی ہوئی تھی اور اسکے حلق میں کھولتا ہوا پانی ڈالا جا رہا تھا اور اسکی وجہ یہ تھی کہ

وہ اپنے شوہر کو اپنی زبان سے تکلیف پہنچاتی تھی

سوال : نیک اعمال کا ثواب سامنے تحریر کریں؟

۱۔ والدین کو محبت سے دیکھا ______________________ ۔

۲۔ سچّی توبہ کرنا ______________________ ۔

۳۔ حج وعمرہ بجالانا ______________________ ۔

۴۔ مومن کی حاجت روائی کرنا ______________________ ۔

۵۔ قرضہ کو معاف کرنا ______________________ ۔

۶۔ خوش اخلاقی ______________________ ۔

جواب : ۱۔ بُرائیاں نیکیوں میں تبدیل کر دی جاتی ہیں۔

۲۔ ہر نگاہ پر ایک قبول حج کا ثواب۔

۳۔گناہوں کو ایسے ختم کر دیتی ہے جیسے دھوپ برف کو۔ ۴۔ رزق میں یقینی اضافہ اور تمام گناہوں کی معافی ۵۔نو ہزار سال کی ایسی عبادت کا ثواب جس کے دنوں میں روزہ اور راتوں میں شب بیداری کی ہو۔

۶۔ بغیر حساب کتاب جنّت میں داخلہ

## مومن سا ئنسدا ن کو پہچا نئے

۱۔ مجھے بابائے کیمیا کہا جاتا ہے۔

۲۔ میں ایران کے شہر خراسان میں پیدا ہوا۔

۳۔ مجھے امام جعفر صادقؑ کی شاگردی کا شرف حاصل ہوا۔

۴۔ ہائیڈروکلورک ایسڈ، نائٹرک ایسڈ اور سٹرک ایسڈ میری ہی ایجاد ہیں۔

۵۔ چاند پر موجود ایک گڑھا میرے ہی نام پر رکھا گیا ہے۔



☆ بتائیے یہ کونسا اسلامی ملک ہے۔

۱۔ اس کے ایک طرف شام اور دوسری طرف اسرائیل ہے۔

۲۔ اس ملک کا دارالخلافہ بیروت ہے۔

۳۔ اسرائیل کے خلاف جہاد کرنے والی عظیم تنظیم حزب اللہ کا تعلق اسی ملک سے ہے۔

۴۔ اس ملک کی پارلیمنٹ کا اسپیکر قانون کے اعتبار سے شیعہ مسلک کا ہوتا ہے۔

۵۔ اس ملک کے نام کے معنیٰ اسکی برف پوش پہاڑیوں کی مناسبت سے سفید یا دودھ کے ہیں۔

سوال : اصطلاحات Match کریں؟

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ قرانِ طوافین | ۴ | ۱۔ طواف کرنے کی جگہ |
| ۲۔ حلق | ۶ | ۲۔ منیٰ میں ۱۱، ۱۲ اور بعض دفعہ ۱۳ ذی الحجّہ کو رات گذارنا۔ |
| ۳۔احرامِ نذری | ۵ | ۳۔ خانۂ کعبہ کے ایک خاص کونے کا نام |
| ۴۔مطاف | ۱ | ۴۔دو دفعہ کے ۷ چکّروں کو اس طرح ادا کرنا کہ درمیان میں نمازِ طواف نہ پڑھی جائے |
| ۵۔رکنِ عراقی | ۳ | ۵۔ نذر کر کے احرام باندھنا |
| ۶۔منیٰ میں بیتوتہ | ۲ | ۶۔ مَردوں کا حج میں سر منڈوانا |

## سوال نمبرا : مندرجہ ذیل شخصیات کو پہچانیئے ؟




۱۔ آپ کا نام شیخ محمد محسن تھا لیکن آپ ایک خاص لقب سے مشہور ہیں۔

۲۔ آپ کی مشہورترین کتاب کا نام"الذریعۃ"ہے۔

۳۔ آپ کے اساتذہ میں مرزا حسین نوریؒ، آقائے کاظم یزدیؒ اور علاّمہ کاظم خراسانیؒ نمایاں ہیں۔

۴۔ الذریعہ نو(۹) جلدوں میں ہے اور اسکے ۲۴۴۴۰ صفحات ہیں۔

۵۔ آپ کے شاگردوں میں آیت اللہ عبدالحسین امینیؒ سب سے زیادہ مشہور ہیں۔

۶۔ تمام تر علمی مصروفیات کے باوجود دعا، اذکار، زیارات، نمازِ شب اور نمازِ جماعت پابندی سے ادا کیا کرتے تھے۔




۱۔ آپ دنیائے فقہ کی مشہور ترین کتاب " العروۃ الوثقیٰ "کے مؤلّف ہیں۔

۲۔ آپ کے شاگردوں میں شیخ عباسِ قمیؒ اور شیخ ضیاءالدین عراقیؒ نمایاں تھے۔

۳۔ آپ نجف میں روضۂ امام علیؑ کے صحن حیدری میں مدفون ہیں۔

۴۔ آپ تقدّس وتقویٰ میں ایسے تھے کہ نجف اشرف کے بعض لوگ آپ کے قدموں کی مٹی کو بطور تبرّک اُٹھایا کرتے تھے۔

۵۔ آپ ساری زندگی اسلام دشمن طاقتوں کے خلاف سرگرمِ عمل رہے۔






۱۔ آپ کو تاریخ اسلام کا عظیم ترین فلسفی و مفسّرِ قرآن کہا جاتا ہے۔

۲۔ آپ کی لکھی ہوئی تفسیر قرآن" المیزان" تمام تفاسیر میں ایک بڑا مقام رکھتی ہے

۳۔ آپ کے ہونٹ ہر وقت ذکر خدا میں حرکت میں رہتے تھے۔

۴۔ آپ اپنے تمام اساتذہ اور شاگردوں سے انتہائی انکساری سے پیش آتے تھے۔

۵۔ آپ مہمانوں کے اِکرام اور احترام کرنے میں بہت شہرت رکھتے تھے۔




۱۔ آپ کے اساتذہ میں آیت اللہ محسن الحکیم طباطبائیؒ، آیت اللہ شاہرودیؒ، آیت اللہ میلانیؒ اور امام خمینیؒ سب سے نمایاں ہیں۔

۲۔ آپ تہران کے امامِ جمعہ اور دو مرتبہ اسلامی جمہوریہ ایران کے صدر منتخب ہوئے۔

۳۔ استعمار کے خلاف جدّ وجہد میں آپ امام خمینیؒ کے شانہ بشانہ رہے۔

۴۔ امام خمینیؒ نے آپ کو اسلام کا سچّا وفادار اور خدمت گذار قرار دیا۔

۵۔ امام خمینیؒ کے انتقال کے بعد آپ کو رہبری اور ولایتِ فقیہہ کے عظیم منصب کے لئے منتخب کیا گیا۔

سوال : مندرجہ ذیل تصاویر میں کس روحانی بیماری کا علاج بتایا گیا ہے ؟




وضو کرنا




لیٹ جانا

بیٹھ جانا




ٹھنڈا پانی پینا






سوال نمبر۳ : مندرجہ ذیل مقدّس مقامات پہچانئے ؟




















# جوابات

سوال : نیک اعمال کا ثواب ؟

۱۔ ہر نگاہ پر ایک قبول حج کا ثواب۔

۲۔ بُرائیاں نیکیوں میں تبدیل کر دی جاتی ہیں۔

۳۔ رزق میں یقینی اضافہ اور تمام گناہوں کی معافی

۴۔ نو ہزار سال کی ایسی عبادت کا ثواب جس کے دنوں میں روزہ اور راتوں میں شب بیداری کی ہو۔

۵۔ بغیر حساب کتاب جنّت میں داخلہ

۶۔ گناہوں کو ایسے ختم کر دیتی ہے جیسے دھوپ برف کو۔

## مومن سائنسدان

جواب : جابر بن حیّان۔

## اسلامی ملک

جواب : لبنان۔

سوال نمبر ا : مندرجہ ذیل شخصیات کو پہچانئے ؟

۱۔ آیت اللہ بزرگ تہرانیؒ

۲۔ آیت اللہ کاظم یزدی طباطبائیؒ

۳۔ آیت اللہ علاّمہ محمد حسین طباطبائیؒ

۴۔ آیت اللہ سید علی حسین خامنہ ایؒ

سوال نمبر۲ : روحانی بیماری کا علاج

**جواب** : غصّہ کرنا

سوال نمبر۳ : مقدّس مقامات کو پہچانئے ؟

۱۔ مسجد کوفہ میں وہ جگہ جہاں مولا علیؑ خطبہ دیا کرتے تھے۔

۲۔ کوہِ ابوقبیس۔مکّہ کا ایک پہاڑ جس کے اوپر رسولؐ کا معجزہ شقّ القمر (چاند کے دو ٹکڑے ہونا) ظاہر ہوا۔

۳۔ میدانِ عرفات میں وہ جگہ جہاں معصومینؑ اپنا خیمہ لگایا کرتے تھے۔

۴۔ میدانِ بدر جہاں غزوۂ بدر لڑی گئی۔

۵۔ منیٰ کا میدان جہاں حاجی شیطانوں کو کنکر مارتے ہیں اور کم از کم ۲ راتیں گذارتے ہیں۔

۶۔ حلّہ میں پیغمبرِ خدا حضرت ذوالکفلؑ کی قبر مبارک۔

---

**Creative writing**

سوال : مندرجہ ذیل تصویر میں جو پیغام ہے اُس پر دو صفحے کا مضمون تحریر کریں۔





# مدرسۃ القائمؑ کے شعبۂ اطفال کی چند تصویری جھلکیاں





